

إنا أنزلناه قرآنا عربيا لعلكم تعقلون

# مرقاة العربية

## حصہ دوم

عربی زبان کی سہولت تعلیم کی غرض سے مبتدیوں کے لئے

جناب مولانا مولوی محمد عبد الہادی خان صاحب (مولوی فاضل ومنشی فاضل) شاہجہاں پوری مدرس اینگلو [illegible] ہائی اسکول دہلی نے تالیف کی

اور خاکسار محمد اکرام اللہ عیاذ صدیقی پانی پتی نے

باہتمام لالہ ٹھاکر داس اینڈ سنز

دہلی پرنٹنگ ورکس دہلی میں طبع کرا کر شائع کی

# فہرست مضامین

# مرقاۃ العربیہ

## مصنفہ مولانا مولوی عبدالہادی خاں صاحب

### (مولوی فاضل و منشی فاضل)

یہ کتاب حسب ذیل چار حصوں پر منقسم ہے :-

**حصۂ اول** - صحیح ابواب ثلاثی مجرد ، فعل و فاعل ، مفعول بہ ، مبتدا خبر وغیرہ نہایت ابتدائی مسائل پر مشتمل ہے قیمت ۸ر

**حصۂ دوم** :- ابواب ثلاثی مزید کثیر الاستعمال ، ثلاثی مجرد غیر صحیح اور مسائل نحویہ حسب استعداد طالب علم پر مشتمل ہے قیمت ۸ر

**حصۂ سوم** - زیر طبع

**حصۂ چہارم** - زیر ترتیب

یہ کتاب حسب ذیل مقامات سے مل سکتی ہے :-

مولوی عبدالہادی خانصاحب (مصنف کتاب) مدرسہ امینیہ کشمیری دروازہ دہلی

الہلال بک ایجنسی شیراں والا گیٹ لاہور

حافظ عبدالغنی صاحب کتب خانہ رحیمیہ سنہری مسجد دہلی

# عرضِ حال

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ اللہ العلی العظیم ونصلی علی رسولہ الکریم وعلی آلہ واصحابہ اجمعین

اس وقت تعلیم کے دو طریقے رائج ہیں۔ ایک قدیم کہ تجدید چاہتا ہے دوسرا جدید کہ اصلاح کا حاجتمند ہے۔ میں نے قدیم طریقے پر پڑھا اور جدید طریقے پر پڑھانا پڑا اور یوں تعلیم کا مسئلہ زیرِ غور آیا آخر ایک نیا اسلوب نکالا ہے جس کی یہ دوسری قسط ہے۔ میں نہیں چاہتا کہ اس کی کچھ ستائش کروں مگر حضرات معلمین اور متعلمین سے یہ درخواست کرنے کی جرأت کرتا ہوں کہ نگاہِ استحسان سے نہیں مگر نظرِ امتحان سے اس رسالہ کو محروم نہ رکھیں۔

میں نے اس مختصر رسالہ میں حتی الامکان کوشش کی ہے کہ عربی کے ابتدائی اسباق ایسی صورت سے مرتب کروں جس میں عربیت اور ترجمہ

صرف ونحو چاروں کی یکجائی تعلیم ہو لیکن سہولت اور مشق کے ساتھ

حصّۂ اول میں علم صرف کے مسائل میں سے صرف صحیح ابواب ثلاثی مجرد کا استعمال کیا گیا تھا اس میں ثلاثی مجرد غیر صحیح اور مزید فیہ کے ابواب کثیر الاستعمال کا اضافہ کیا گیا ہے۔ علم نحو کے متعلقہ مسائل میں بھی اضافہ کیا گیا ہے لیکن اعراب بالحرف اور غیر منصرف کا ذکر یہاں بھی مناسب نہیں سمجھا کہ طالب علم کیلئے ابھی اسکا سمجھنا مشکل ہے

غرض حتی الامکان کوشش کی ہے کہ کتاب سہل الحصول کثیر الوصول ہو اور تمام مدارس کے طلبہ کے لئے سرکاری ہوں یا دیسی یکساں مفید ہو۔ تفہیم مسائل میں صرف تعیین عنوان پر اکتفا کیا گیا ہے کہ اسقدر مختصر رسالہ میں اول تو تفصیل کی گنجائش کہاں ہے دوم مقدار تفصیل حسب اختلاف حالات متغیر بھی ہے یہ سلسلہ بھی خیال کا عکس ہے (اور جو کسی وجہ سے حصہ اول میں ظاہر نہیں کیا جا سکا) اسکی توضیح ضروری ہے۔

ہر عنوان کے متعلق کچھ تفصیل کرنا مدرس کا کام ہے یا صرفی گردان ہو تو مثالیں اسوقت پڑھائی جائیں جب صیغوں کی پوری شناخت اور گردان اچھی طرح محفوظ ہو جائے، تمام گردان کا بار ایکساتھ طالب علم پر نہ ڈالا جائے، جسکی سہل ترین صورت یہ ہے کہ اول صرف مذکر غائب کے تین صیغے ازبر کرائے جائیں جب انکی اچھی طرح مشق ہو جائے

اور طالب علم بلا تکان انکو شناخت کرنے لگ جائے، اور تمرین کا اضافہ کرلیا جائے وھلم جرا۔

طالب علم سے صیغہ کس طرح بنایا اصل میں کیا تھا تعلیل ہوکر کیا صورت اختیار کی، یاد کرانے کی ضرورت نہیں، اس سے، بجز اختلال دماغ، کسی مفید نتیجہ کی امید نہیں، کوئی نحوی مسئلہ ہو تو ایک قاعدہ کلیہ بتایا جائے اور سبق کی مثالوں سے اس کی تصدیق و توضیح کی جائے۔ ترجمہ خود طالب علم سے کرایا جائے اور فروگذاشت پر، صرفی ہو یا نحوی، امور معلومہ کا حوالہ دیا جائے غرض، مسئلہ پیش نظر کی اچھی طرح مشق کرادی جائے۔ اسی خیال سے کتاب کا حجم بھی بہت مختصر رکھا گیا ہے کہ جلد ختم کرنے کا خیال تیز روی پر مجبور نہ کرے۔

مجھے یقین ہے کہ اس طرح اگر دونوں حصے کافی توجہ کے ساتھ پڑھائے گئے تو طالب علم میں جس طرح یہ صلاحیت پیدا ہو جائے گی کہ وہ ابتدائی صرف و نحو اور معمولی ادب و ترجمہ پر قادر ہو جائے گا اسی طرح انگریزی مدارس کے طلبۂ جو اب تک عربی کے مذہبًا لازمی ہونے کے باوجود، تعلیمی مشکلات کی وجہ سے، عربی کو ناقابل حصول سمجھ کر، فارسی کو عربی پر ترجیح دیتے رہے ہیں، عربی سے اسقدر غیر مانوس نہ رہیں گے۔ واخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین

ھادی
مدرسہ امینیہ کشمیری دروازہ دہلی

مورخہ ۲۰ اپریل سنہ ۱۹۲۴ء
مطابق ۲۰ شعبان سنہ ۱۳۴۲ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ اللہ العلی العظیم ونصلی علی رسولہ الکریم

رب یسر ولا تعسر وتمم بالخیر

## جملہ اسمیہ

عَلِیْمٌ۔ بہت جاننے والا    شَرْبٌ۔ شرابی لوگ    حَامِلُ الْوَحْیِ۔ وحی لانے والا

اَسَدٌ۔ شیر    رَزَقَ۔ عطا کرنا    صَلَاحٌ۔ نیک بختی

عَائِدٌ۔ لوٹنے والا    مَاخُوْذٌ۔ گرفتار    مَسْلُوْبُ الْحَوَاسِّ۔ دیوانہ

حَوَاسٌّ۔ حاسّہ۔

---

اَللّٰہُ رَبُّنَا   مُحَمَّدٌ نَبِیُّنَا   اَللّٰہُ عَلِیْمٌ   اَلرَّسُوْلُ صَادِقٌ   اَللّٰہُ یَرْزُقُنِیْ اَلصَّلَاحَ   اَلْمَلَکُ حَامِلُ الْوَحْیِ   اَلرَّجُلُ کَرِیْمٌ   ھُوَ اَبِیْ   اَنَا طَالِبُ الْعِلْمِ   ھِیَ اُخْتُہٗ   اَلْمَرْاَۃُ مَحْبُوْسَۃٌ   ھُمْ شَرْبٌ   زَیْدٌ اَسَدٌ   ھَلِ الشَّبَابُ عَائِدٌ؟   شُرْبُ الْخَمْرِ مَمْنُوْعٌ   لُبْسُ الْحَرِیْرِ حَرَامٌ   اِبْنُہٗ مَتْرُوْکٌ   اَلْمَاءُ مَشْرُوْبٌ   اَلسَّارِقُ مَاخُوْذٌ   اَنَا ذَاھِبٌ فِی السَّفَرِ   ھُوَ مَسْلُوْبُ الْحَوَاسِّ   صَاحِبُ الْغَرَضِ مَجْنُوْنٌ   ھَلْ زَیْدٌ رَاجِعٌ مِنَ السَّفَرِ   ھُوَ غَافِلٌ عَنْکَ   نَحْنُ شُھُوْدٌ عَلٰی زَیْدٍ   سَیِّدُ الْقَوْمِ خَادِمُھُمْ۔

## ترجمہ کرو

اللہ لوگوں کا پالنے والا ہے محمد صلے اللہ علیہ وسلم سب لوگوں کے نبی ہیں وہ میری بہن ہے تو اُس کا بیٹا ہے زید طالب العلم ہے کیا خالد چور ہے؟ کیا وہ سب شرابی ہیں؟ کیا وہ جا رہا ہے؟ وہ عورت شریف ہے وہ مرد قید ہے فرشتہ وحی لانے والا ہے زید کا بیٹا شیر ہے کیا زید شہر سے لوٹنے والا ہے؟ کیا جوانی جانے والی ہے؟ اللہ سب لوگوں کو رزق دیتا ہے چور چھوٹا ہوا ہے پانی پینے کی چیز ہے شراب کا پینا حرام ہے ریشم کا پہننا منع ہے غضمند باؤلا ہوتا ہے وہ ایک عورت پاگل ہے ہم زید کے گواہ ہیں کیا تم بکر کی لڑکی ہو؟ تم اُس سے غافل ہو میں سفر میں جا رہا ہوں اُس کا نوکر چور ہے

# الدرجة الثانية

## اسم تفضیل

أَفْعَلُ أَفْعَلَانِ أَفْعَلُونَ أَفَاعِلُ

فُعْلَى فُعْلَيَانِ فُعْلَيَاتٌ فُعَلٌ

أَكْبَرُ۔ أَكَابِرُ۔ سب بڑے صَوَابٌ۔ درست أَسْخَىٰ۔ بہت سخی

هُدًى۔ طریقہ أَوْهَنُ۔ بہت کمزور عَنْكَبُوتٌ۔ مکڑی

سُكُوتٌ۔ خاموشی أَبْلَغُ۔ سب سے زیادہ حسب موقع أَبْخَلُ۔ بہت کنجوس

أَطْيَبُ۔ زیادہ اچھا أَلَذُّ۔ زیادہ مزیدار مَطَلٌ۔ ٹال مٹول

حَبْلُ الْوَرِيدِ۔ شہ رگ بَلِيَّةٌ۔ مصیبت مَآبٌ۔ انجام۔ واپسی

---

اَللّٰهُ أَكْبَرُ اَللّٰهُ أَعْلَمُ بِالصَّوَابِ. هُمْ أَكَابِرُ الْقَوْمِ أَحْسَنُ الْكَلَامِ كَلَامُ اللّٰهِ أَحْسَنُ الْهَدْيِ هَدْيُ مُحَمَّدٍ (صلعم) هُنَّ أَحْسَنُ مِنْ أُخْتِهَا أَوْهَنُ الْبُيُوتِ بَيْتُ الْعَنْكَبُوتِ أَظْلَمُ النَّاسِ أَبْخَلُ النَّاسِ عَفْوُ اللّٰهِ أَعْظَمُ هُوَ أَعْلَمُ النَّاسِ خَيْرُ الْأُمُورِ أَوْسَطُهَا اَلْإِنْسَانُ أَشْرَفُ الْخَلْقِ اَلسُّكُوتُ فِي بَعْضِ الْأَحْوَالِ أَبْلَغُ مِنَ الْكَلَامِ اَلْكُفَّارُ أَحْرَصُ النَّاسِ عَلَى الْحَيٰوةِ اَلْيَوْمُ أَقْصَرُ الْأَيَّامِ أَنْتُمْ أَعْلَمُ أَمِ اللّٰهُ اَللَّيْلُ أَطْوَلُ اللَّيَالِي

أَفْضَلُكُمْ أَسْخَاكُمْ   اَلتُّفَّاحُ أَطْيَبُ الْفَوَاكِهِ   هٰذِهٖ إِحْدَى الْكُبَرِ
اَلْبِطِّيْخُ اَحْلٰى مِنَ الْعِنَبَةِ   اَلْعِنَبُ اَلَذُّ الْفَوَاكِهِ   اَلْفَرَسُ اَحْسَنُ
الْحَيَوَانَاتِ   اَلْعُذْرُ الْجَمِيْلُ اَحْسَنُ مِنَ الْمَطْلِ الطَّوِيْلِ   اَعْقَلُ النَّاسِ
اَعْذَرُهُمْ لِلنَّاسِ   طُوْبٰى لَكُمْ وَحُسْنُ مَاٰبٍ   وَنَحْنُ اَقْرَبُ اِلَيْهِ مِنْ
حَبْلِ الْوَرِيْدِ   اَكْرَمُكُمْ اَتْقٰكُمْ۔

## ترجمہ کرو

اللہ سب سے بڑا ہے   اللہ بہتر جانتا ہے   تم قوم کے بڑے ہو   سب سے اچھا کلام کلام
اللہ ہے   وہ اس سے بڑی ہے   سب سے اچھا رسول اللہ کا طریقہ ہے   وہ اپنی ماں
سے خوبصورت ہے   تم میں سب سے زیادہ بزرگ وہ ہے جو سب سے زیادہ پرہیزگار ہے
سب سے افضل سخی ہے   تم زیادہ جانتے ہو یا اللہ؟   اسکا گھر سب سے زیادہ کمزور ہے
وہ سب سے زیادہ ظالم ہے   اللہ کی مہربانی سب سے بڑی ہے   وہ سب سے زیادہ جاننے والا ہے
متوسط چال سب سے اچھی ہے   تو ہم سب میں افضل ہے   کسی وقت خاموشی بات کرنے سے
زیادہ فائدہ مند ہوتی ہے   تم مال پر سب سے زیادہ حریص ہو   آج کا دن سب سے زیادہ لمبا
دن ہے   آجکی رات سب سے چھوٹی رات ہے   میں تم سے بہت قریب ہوں   تمہارے
لئے خوشی اور اچھا انجام ہے   اونٹ بہت صابر جانور ہے   انگور سب سے لطیف میوہ ہے
یہ سب سے بڑی مصیبت ہے   انسان اشرف المخلوقات ہے

# الدرجة الثالثة

## صفتِ مشبہ

---

| | | |
|---|---|---|
| حَلِيْمٌ - بردبار | رَحْمٰنٌ - رحم کرنے والا | رَحِيْمٌ - رحم کرنے والا |
| غَيُوْرٌ - غیرتمند | اَحْمَرُ - سرخ رنگ مرد | حَمْرَاءُ - سرخ رنگ عورت |
| حَبِيْبٌ - دوست | عُرْيَانٌ - ننگا | مُرٌّ - کڑوا |
| شَرٌّ - برا | بَهَائِمُ بَهِيْمَةٌ - چوپایہ | صَعْبٌ - سخت |
| حُلْوٌ - میٹھا | سَكْرٰى - مست عورت | صِفْرٌ - خالی |
| قَرِيْنٌ - ساتھی | سُوْءٌ - برا | حِرْمَانٌ - محروم ہونا |
| اِنَاءٌ - برتن | لَوْنٌ - رنگ | اِمْتِنَانٌ - احسانمند ہونا |

---

اَللّٰهُ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ　اَللّٰهُ رَحْمٰنٌ رَحِيْمٌ　اَاَنْتَ عَطْشَانُ؟　هُوَ رَجُلٌ
غَيُوْرٌ　اَنْتَ جَبَانٌ　هُوَ اَحْمَرُ اللَّوْنِ　هُمْ شُجَاعٌ　هِيَ حَمْرَاءُ
اَلسَّخِيُّ حَبِيْبُ اللّٰهِ　اِبْنُهُ عُرْيَانٌ　اَلْحَقُّ مُرٌّ　هُوَ شَرُّ النَّاسِ
اَلْاَمْرُ صَعْبٌ　اَلتُّفَّاحُ حُلْوٌ　سَيِّدُ الْقَوْمِ خَادِمُهُمْ　اَللّٰهُ رَبُّنَا
اَلرَّجُلُ كَرِيْمٌ　اَلْفَرَسُ خَيْرُ الْبَهَائِمِ　هِيَ اِمْرَأَةٌ سَكْرٰى　اَلْاِنَاءُ
صِفْرٌ　كِتَابُكَ صَحِيْحٌ　اَللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ　اَلْاِثْمُ الْاَظْلَمُ
عَظِيْمٌ　اَللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ　اَنَا عَطْشَانُ جِدًّا　خَيْرُ الْخَزَائِنِ

كَلَامُ اللّٰهِ    اَلْحِرْمَانُ خَيْرٌ مِّنَ الْاِمْتِنَانِ    اَلْحَسَدُ قَرِيْنُ سَوْءٍ

## ترجمہ کرو

اللہ معاف کرنے والا بردبار ہے

کیا وہ پیاسا ہے؟

وہ بزدل ہے

سخی اللہ کا دوست ہے

وہ ننگا ہے

تو سب سے زیادہ برا ہے

قوم کا سردار قوم کا خادم ہوتا ہے

گھوڑا بہترین چوپایہ ہے

برتن خالی ہے

شرک بڑا ظلم ہے

محروم رہ جانا احسان مند ہونے سے بہتر ہے

سب سے بہتر خدا کا کلام ہے

اللہ رحم کرنے والا ہے

میں ایک غیرت دار آدمی ہوں

تم سب بہادر ہو

بخیل اللہ کا دشمن ہے

سچی بات کڑوی ہوتی ہے

معاملہ مشکل ہے

وہ عورت شریف ہے

وہ مست عورت ہے

اللہ ہر بات پر قادر ہے

اللہ سننے والا جاننے والا ہے

حسد برا ساتھی ہے

ہم بہت پیاسے ہیں

# الدرجة الرابعة

## اسم مبالغہ

| | | |
|---|---|---|
| فَتَّاحٌ - کھولنے والا | تَوَّابٌ - بہت توبہ قبول کرنیوالا | قُدُّوسٌ - بہت پاک |
| کُبَّارٌ - بہت بڑا | جَبَّارٌ - بہت زیادہ جوڑنیوالا | صِدِّیقَةٌ - بہت سچی |
| وُدُوْدٌ - بہت دوستی کرنیوالا | هَلُوْعٌ - بہت گھبرانے والا | سِتْرٌ - چھپانا |
| فَضْلٌ - مہربانی کرنا | سِيَاحَةٌ - سفر کرنا | لُطْفٌ - مہربانی کرنا |
| غَيْبٌ - پوشیدہ بات | شَهَادَةٌ - ظاہر | مُتَعَالٌ - بہت بڑا |
| | قَهْرٌ - غلبہ پانا | رَافَةٌ - مہربانی کرنا |

---

هُوَ الْفَتَّاحُ الْعَلِيْمُ ۔ هُوَ الْمَلِكُ الْقُدُّوسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ۔ اللّٰهُ تَوَّابٌ رَّحِيْمٌ ۔ وَمَكَرُوْا مَكْرًا كُبَّارًا ۔ وَاُمُّهٗ صِدِّيْقَةٌ ۔ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الْوَدُوْدُ ۔ خُلِقَ الْاِنْسَانُ هَلُوْعًا ۔ اللّٰهُ سَتَّارُ الْعُيُوْبِ وَغَفَّارُ الذُّنُوْبِ ۔ اَلْجَمَلُ حَيَوَانٌ صَبُوْرٌ ۔ اللّٰهُ مِفْضَالٌ مِنْعَامٌ ۔ هُوَ رَجُلٌ كَذَّابٌ ۔ عَبْدُ اللّٰهِ رَجُلٌ سَيَّاحٌ ۔ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ ۔ هُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ ۔ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِيْرُ الْمُتَعَالُ ۔ اللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ وَّهُوَ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ۔ اللّٰهُ بِالنَّاسِ لَرَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ

هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ    يَفْتَحُ بَيْنَنَا وَهُوَ الْفَتَّاحُ الْعَلِيْمُ    هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ

## ترجمہ کرو

وہ بہت جاننے والا ہے    وہ زید سے زیادہ جاننے والا ہے    اللہ بہت رحم کرنیوالا ہے
وہ تم سے زیادہ رحم کرنے والا ہے    وہ بہت سچا ہے    تم اُس سے زیادہ سچے ہو
اللہ تعالی بہت معاف کرنیوالا محبت کرنے والا ہے    میں تم سے زیادہ معاف کرنیوالا
ہوں    اونٹ بڑا صابر ہے    اونٹ بڑا صابر جانور ہے    اللہ بہت مہربانی اور
اور انعام کرنے والا ہے    تم اُن سے زیادہ مہربانی کرنے والے ہو    تو بہت چھوٹی
ہے    وہ تجھ سے زیادہ چھوٹا ہے    میں سیر کرنیوالا آدمی ہوں    اللہ کی مدد اور
فتح قریب ہے    میں تم سے اُس سے زیادہ قریب ہوں    تم اُن سے زیادہ مدد
کرنے والے ہو    اللہ بہت مہربانی کرنے والا اور خبردار ہے    وہ اُس سے زیادہ
مہربانی کرنے والا ہے    اللہ تعالے ظاہر اور چھپی بات کا جاننے والا بہت بڑا اور
برتر ہے    اللہ تعالے سب سے زیادہ ظاہر اور چھپی بات کا جاننے والا سب سے
بڑا اور سب سے برتر ہے    وہ سب پر غالب ہے    وہ سب سے زیادہ غالب ہے

# الدرجة الخامسة

## نواسخ جملہ

## حروف مشبہ بالفعل

### إِنَّ - أَنَّ

| | | |
|---|---|---|
| بَطْشٌ ۔ گرفت | عَدُوٌّ ۔ دشمن | مُبِيْنٌ ۔ ظاہر ۔ کھلا ہوا |
| عَبَثٌ ۔ بیکار ۔ فضول | رُجُوْعٌ ۔ رَجْعٌ ۔ واپس لوٹنا ۔ واپس کرنا | غَنِيْمَةٌ ۔ لوٹ میں حاصل کرنا |
| كَنُوْدٌ ۔ ناشکرا | سِجِّيْنٌ ۔ دوزخ | نَعِيْمٌ ۔ نعمت |
| سِرٌّ ۔ بھید ۔ پوشیدہ بات | جَحِيْمٌ ۔ دوزخ | رَشَدٌ ۔ صلاحیت |
| شَانِئٌ ۔ رنج پہنچانیوالا | نَجْوٰى ۔ مشورہ | اَبْتَرُ ۔ رحمت سے دور |
| فُجَّارٌ ۔ فَاجِرٌ ۔ بدکار | عُسْرٌ ۔ تنگی | يُسْرٌ ۔ فراخی |

---

إِنَّ اللّٰهَ قَوِيٌّ عَزِيْزٌ ۔ إِنَّ بَطْشَ رَبِّكَ لَشَدِيْدٌ ۔ إِنَّ الشِّرْكَ لَظُلْمٌ عَظِيْمٌ ۔ إِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ ۔ إِنَّ أَوْهَنَ الْبُيُوْتِ لَبَيْتُ الْعَنْكَبُوْتِ ۔ إِنَّ أَحْسَنَ الْهُدٰى هُدَى مُحَمَّدٍ صلعم ۔ إِنَّ نَصْرَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ ۔ إِنَّ رَبَّكَ حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ ۔ إِنَّ الشَّيْطَانَ لِلْإِنْسَانِ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ۔ إِنَّ أَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ أَتْقٰكُمْ ۔ أَلَمْ تَعْلَمْ أَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۔ أَفَحَسِبْتُمْ أَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّأَنَّكُمْ إِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ۔ وَاعْلَمُوْا أَنَّمَا غَنِمْتُمْ مِّنْ شَيْءٍ فَأَنَّ لِلّٰهِ خُمُسَهٗ ۔ وَاعْلَمْ

اَنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ اِنَّ الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ لَكَنُوْدٌ وَّاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ
وَاِنَّهٗ عَلٰى ذٰلِكَ لَشَهِيْدٌ اِنَّ رَبَّهُمْ بِهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّخَبِيْرٌ اِنَّ الْاَبْرَارَ
لَفِيْ نَعِيْمٍ اِنَّ الْفُجَّارَ لَفِيْ جَحِيْمٍ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ اَلَمْ يَعْلَمُوْا
اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ سِرَّهُمْ وَنَجْوٰهُمْ وَاَنَّ اللّٰهَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ اِنِّيْ لَا اَمْلِكُ
لَكُمْ ضَرًّا وَّلَا رَشَدًا اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا اِنَّ كِتٰبَ
الْفُجَّارِ لَفِيْ سِجِّيْنٍ اِنَّهٗ عَلٰى رَجْعِهٖ لَقَادِرٌ

## ترجمہ کرو

بیشک خدا قوت اور عزت والا ہے بیشک اُسکی گرفت بہت سخت ہے بیشک شرک بہت
بڑا گناہ ہے بیشک تمہارا وعدہ سچا ہے کیا تمہیں نہیں معلوم کہ بیشک خدا کی مدد قریب ہے
کیا تم نہیں جانتے کہ بیشک اللہ بڑا حکمت والا ہے؟ کیا تم سمجھتے ہو کہ میں بہت جانتا ہوں
بیشک نیک لوگ جنت میں ہونگے اور کفار دوزخ میں جان لو کہ بیشک خدائے تعالےٰ
تم سے واقف ہے جان رکھو کہ تم نے جو کچھ حاصل کیا ہے اسمیں اللہ کا پانچواں حصہ ہے
بیشک خدا ہر بات پر قادر ہے بیشک وہ اسپر قادر ہے جان لو کہ بیشک شیطان
تمہارا دشمن ہے بیشک اللہ کے نزدیک معزز وہ ہے جو زیادہ متقی ہے بیشک اللہ
کھلی چھپی باتوں کو جانتا ہے اللہ تعالیٰ بیشک تمام چھپی باتوں کو خوب جانتا ہے
کیا تم سمجھتے ہو کہ میں تمہارے نفع و ضرر کا مالک ہوں؟ بیشک سب سے بہتر طریقہ
رسول اللہ کا طریقہ ہے جان لو کہ اللہ کی مدد قریب ہے بیشک وہ سچا ہے
میں جانتا ہوں کہ وہ میرا دشمن ہے بیشک خدا ہمارے واپس کرنے پر قادر ہے مکڑی
کا گھر سب سے کمزور گھر ہے بیشک ہر تنگی کے ساتھ آسانی ہے۔

# الدرجة السادسة

لٰكِنَّ لَيْتَ لَعَلَّ كَاَنَّ

| | | |
|---|---|---|
| شَبَابٌ - جوانی | اَعْجَازٌ عَجُزٌ - جڑ | بَخَعَ - ہلاک کرنا |
| نَخْلٌ - کھجور | بُنْيَانٌ - عمارت | خَاوِيَةٌ - گری ہوئی |
| رَصَّ - سیسہ پلانا | مُنْقَعِرٌ - گرا ہوا | وَلِيٌّ - دوست |
| قَيِّمٌ - صحیح | حَمِيْمٌ - گہرا | خَشْيَةٌ - خوف، خوف کرنا |
| | شَنَاعَةٌ - برائی | |

---

مَا ظَلَمَهُمُ اللّٰهُ وَلٰكِنْ اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰى اَمْرِهٖ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَشْكُرُوْنَ لَيْتَ الشَّبَابَ عَائِدٌ لَعَلَّ اللّٰهَ يَرْزُقُنِي الصَّلَاحَ لَيْتَنِيْ شَهِدْتُ مَجْلِسَ النَّبِيِّ ﷺ لَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَفْسَكَ ثُمَّ بَعَثْنٰكُمْ مِّنْ بَعْدِ مَوْتِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ كَاَنَّهُمْ بُنْيَانٌ مَّرْصُوْصٌ كَاَنَّهٗ وَلِيٌّ حَمِيْمٌ لَعَلَّكَ تَارِكٌ كَاَنَّهٗ هُوَ اِنْصَحْ زَيْدًا لَعَلَّهٗ يَرْجِعُ عَنْ اَفْعَالِهِ الشَّنِيْعَةِ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَظْلِمُ النَّاسَ شَيْئًا وَّلٰكِنَّ النَّاسَ اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ وَمَا ظَلَمْنٰهُمْ وَلٰكِنْ ظَلَمُوْا اَنْفُسَهُمْ كَاَنَّهُمْ اَعْجَازُ نَخْلٍ خَاوِيَةٍ كَاَنَّهُمْ خُشُبٌ مُّسَنَّدَةٌ كَاَنَّهُمْ اَعْجَازُ نَخْلٍ مُّنْقَعِرٍ ذٰلِكَ الدِّيْنُ الْقَيِّمُ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ

لَیْتَنِیْ قُتِلْتُ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ     کَاَنَّ رَبَّکَ لَمْ یَخْلُقْ لِخَشْیَتِہٖ غَیْرَھُمْ

## ترجمہ کرو

ہم نے کسی پر ظلم نہیں کیا لیکن تم خود اپنے اوپر ظلم کرتے ہو     اللہ ہر چیز پر قادر ہے
لیکن لوگ نہیں جانتے ہیں     اللہ تعالیٰ سب پر مہربانی کرتا ہے لیکن ہم شکر نہیں کرتے
ہیں     کاش! وہ نہ جاتا!     شاید اللہ اُسے نیک بختی عطا فرمائے     کاش! میں رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھتا!     تم موت کے بعد اُٹھائے جاؤ گے تاکہ تم شکر کرو
گویا کہ تم سیسہ پلائی ہوئی دیوار ہو!     گویا تم میرے گاڑھے دوست ہو!     تم شاید پڑھنا
چھوڑنے والے ہو؟     تم گویا وہی ہو!     اسے روکو شاید وہ اپنی حرکتوں سے باز آجائے
بادشاہ کسی پر ظلم نہیں کرتا لوگ خود ظلم کرتے ہیں     بیشک خدا کا وعدہ سچا ہے لیکن اکثر
لوگ سمجھتے نہیں ہیں     وہ گویا کہ میرا بھائی ہے     بیشک تمہارا خدا جاننے والا ہے
تم بیشک اپنے اوپر ظلم کرتے ہو     میں نے اُسکو روکا لیکن وہ اپنی بُری حرکتوں سے
باز نہ آیا     ہم نے تمہیں کھانے کو دیا مگر تم شکر نہیں کرتے ہو     وہ گویا بہت بڑا
عالم ہے     وہ گویا دیوانہ ہے     وہ سب اُس کے گاڑھے دوست ہیں
اسلام ہی سیدھا مذہب ہے لیکن لوگ سمجھتے نہیں ہیں     کاش! ہم خدا کی راہ
میں شہید ہو جاتے     خدا نے شاید تمہارے سوا کسی کو علم نہیں دیا     شاید اسکے
سوا خدا سے کوئی ڈرنے والا نہیں ہے۔

# الدرجة السابعة

## اسمائے اشارات

بَرِيَّةٌ - مخلوق　　تَوَانِي تَكَاسُل - سستی　　حُدُودٌ - حد

مَاوٰی - ٹھکانا　　صُحُفٌ صَحِيفَةٌ - کتاب　　كَفَرَةٌ - كَافِر - کافر

شِرْذِمَةٌ - جماعت　　فَجَرَةٌ - فاجر - بدکار　　يَمِينٌ - داہنا ہاتھ

بَلِيَّةٌ - بلا　　نَاقَةٌ - اونٹنی　　اٰيَةٌ - اٰيَاتٌ - نشانی

ضِيْزٰی - ظالمانہ　　جَحَدَ - انکار کرنا

---

فَذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمُ الْحَقُّ　اُولٰٓئِكَ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ كَبِيْرٌ　اُولٰٓئِكَ هُمْ خَيْرُ

الْبَرِيَّةِ　اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ　تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ فَلَا تَقْرَبُوْهَا

اِنَّ هٰذَا لَفِي الصُّحُفِ الْاُوْلٰى　اِنَّ هٰٓؤُلَآءِ لَشِرْذِمَةٌ قَلِيْلَةٌ　اُولٰٓئِكَ هُمْ

شَرُّ الْبَرِيَّةِ　ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ　مَا تِلْكَ بِيَمِيْنِكَ يَا مُوْسٰى!

اُولٰٓئِكَ هُمُ الْكَفَرَةُ الْفَجَرَةُ　ذٰلِكَ الدِّيْنُ الْقَيِّمُ　تِلْكَ بَلِيَّةٌ عُظْمٰى

هٰذِهٖ اِحْدَى الْكُبَرِ　هٰذِهٖ نَاقَةُ اللّٰهِ لَكُمْ　تِلْكَ اِذًا قِسْمَةٌ ضِيْزٰى

وَتِلْكَ عَادٌ جَحَدُوْا بِاٰيَاتِنَا　مَا هٰذِهِ التَّوَانِي وَالتَّكَاسُلُ فِيْ اَمْرِ اللّٰهِ؟

اُولٰٓئِكَ لَهُمُ اللَّعْنَةُ وَلَهُمْ سُوْٓءُ الدَّارِ　اُولٰٓئِكَ اَصْحَابُ النَّارِ　تِلْكَ

بِتِلْكَ وَهٰذِهٖ زِيَادَةٌ　اُولٰٓئِكَ مَاْوٰىهُمُ النَّارُ　ذٰلِكَ جَزَآؤُهُمْ جَهَنَّمُ

# ترجمہ کرو

وہی تمہارا خدائے برحق ہے
وہی لوگ تمام مخلوق سے بہتر ہیں
یہ اللہ کی بنائی ہوئی حدیں ہیں انکے قریب جاؤ
یہ ایک حقیر ہدیہ ہے
وہی تمام مخلوق سے بدتر ہیں
اے زید! یہ تمہارے ہاتھ میں کیا ہے
یہ سیدھی بات ہے
یہ بھی بڑی مصیبتوں میں سے ایک ہے
اور یہ کفار ہماری نشانیوں کا انکار کرتے ہیں
تعلیم میں یہ لاپروائی اور سستی کیسی ؟
اُن کا بدلہ دوزخ ہے
یہ بدلا اور یہ مزید
یہ صحیح کتاب ہے

انہیں لوگوں کے لئے مغفرت اور اجرِ عظیم ہوگا
بیشک یہی قرآن خدا کی کتاب ہے
بیشک یہ بات قرآن میں موجود ہے
وہ سب بیشک ایک حقیر جماعت ہیں
اُن کی یہی نشانی میں جانتا ہوں
اُن کی یہی حالت ہے
یہ تو ایک بڑی مصیبت ہے
یہ اللہ کا حکم ہے تمہارے لئے
یہ تو بُری بات ہے
اُنہیں پر لعنت اور پھٹکار ہے
اُن کا ٹھکانا جنّت ہے
حامد! یہ کیا بات ہے
یہ اُس کی ٹوپی ہے

# الدرجة الثامنة

## اسمائے موصولات

| | | |
|---|---|---|
| مُبْصِرًا - دیکھنے والا | کَسْبٌ - حاصل کرنا | مُحِيْطٌ - گھیرے ہوئے |
| خُسْرٌ - نقصان اٹھانا | عُقْبٰی - انجام | اَغْلَالٌ - غُلٌّ - طوق |
| مَشْئَمَةٌ - نحوست والے | اَعْنَاقٌ - عُنُقٌ - گردن | لِيْنَةٌ - درخت |
| غُرُوْرٌ - دھوکا | اُصُوْلٌ - اَصْلٌ - جڑ | رَيْبٌ - شک |
| حَبْطٌ - ضائع ہوجانا | مَتَاعٌ - پونجی | |

---

اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ بِمَا يَفْعَلُوْنَ ۞ اَللّٰهُ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ لِتَسْكُنُوْا فِيْهِ وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا ۞ وَاللّٰهُ بِمَا يَعْمَلُوْنَ مُحِيْطٌ ۞ وَسَيَعْلَمُ الْكُفَّارُ لِمَنْ عُقْبَى الدَّارِ ۞ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا هُمْ اَصْحٰبُ الْمَشْئَمَةِ ۞ مَا قَطَعْتُمْ مِّنْ لِّيْنَةٍ اَوْ تَرَكْتُمُوْهَا قَآئِمَةً عَلٰۤى اُصُوْلِهَا فَبِاِذْنِ اللّٰهِ ۞ وَمَنْ كَفَرَ فَاِنَّ رَبِّيْ غَنِيٌّ كَرِيْمٌ ۞ وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۞ اِنَّ اللّٰهَ يَبْعَثُ مَنْ فِي الْقُبُوْرِ ۞ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ صَدَقَنَا وَعْدَهٗ ۞ اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا تَفْعَلُوْنَ ۞ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ فَحَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ ۞ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تَصْنَعُوْنَ ۞ ذٰلِكَ جَزَآؤُهُمْ جَهَنَّمُ بِمَا كَفَرُوْا ۞ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ۞ مَا عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ مِّنَ اللَّهْوِ وَمِنَ التِّجَارَةِ ۞ اَلَاۤ اِنَّ لِلّٰهِ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِي الْاَرْضِ ۞ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

وَمَا بَيْنَهُمَا الْعَزِيزُ الْغَفَّارُ     أُولٰئِكَ مَأْوَاهُمُ النَّارُ بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ
اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي لَهُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ     أُولٰئِكَ
الَّذِينَ خَسِرُوا أَنْفُسَهُمْ     أُولٰئِكَ الَّذِينَ كَفَرُوا بِرَبِّهِمْ وَ
أُولٰئِكَ الْاَغْلَالُ فِي أَعْنَاقِهِمْ     مَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا اِلَّا مَتَاعُ
الْغُرُورِ     وَمَا هٰذِهِ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا اِلَّا لَهْوٌ وَّلَعِبٌ     ذٰلِكَ
الْكِتَابُ لَا رَيْبَ فِيهِ     وَمَا ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ بِعَزِيزٍ

## ترجمہ کرو

بیشک اللہ خوب جانتا ہی جو کچھ تم کرتے ہو     خدا وہی ہی جس نے تمہارے لئے رات دن بنائے ہیں
اللہ جو کچھ تم عمل کرتے ہو اسپر حاوی ہی     کفار کو عنقریب معلوم ہو جائیگا کہ جنت کسکے لئے ہی
تم عنقریب جان لوگے کہ میں کون ہوں     جن لوگوں نے کفر کیا وہی دوزخ میں داخل ہونگے
جو کچھ تم نے کیا ہی وہ خدا کے حکم سے ہی     جو کفر کرتا ہی خدا اُس سے مستغنی ہی     جو کوئی سچ
بولتا ہی وہ جنت میں جائیگا     رات دن میں جو کچھ ہے خدا ہی کے لئے ہی     عنقریب قبر
میں جو کوئی ہی وہ اٹھایا جائیگا     اُس خدا کا شکر ہے جس نے ہمیں رزق دیا     اُس خدا
کا شکر ہے جسنے ہمیں پیدا کیا     جنہوں نے کفر کیا اُن پر لعنت ہی     یہ وہی لوگ ہیں جنہوں نے
خدا کی نشانیوں کا کفر کیا     اُن کی جزا جہنم ہے اُنکے کفر کی وجہ سے     جن لوگوں نے کفر
کیا وہ ایک دوسرے کے دوست ہیں     جو کچھ میرے پاس ہی وہ بہت اچھا ہی     ہاں! جو
کوئی زمین و آسمان میں ہی وہ خدا کا ہی     خدائے پاک زمین و آسمان کا مالک ہی     جو کچھ تم
کرتے ہو اللہ اُسے جانتا ہی     یہ کتاب ہی اسمیں کسی قسم کا کوئی شک نہیں     یہ کچھ خدا کے
لئے مشکل نہیں ہی     یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے اپنے نفسوں کو ہلاک کیا۔

# الدَّرَجَةُ التَّاسِعَةُ

## ما۔ لا (مشابہ بلیس)

لَمْحُ الْبَصَرِ ۔ پلک کا جھپکنا   ضَنِيْنٌ ۔ بخیل   حَفِيْظٌ ۔ محافظ

عِصْمَةٌ ۔ بچانا   خَرْصٌ ۔ اٹکل کرنا   حَيَوَانٌ ۔ زندگی

---

مَا هٰذَا بَشَرًا   مَا أَنَا بِظَلَّامٍ لِلْعَبِيْدِ   مَا مُحَمَّدٌ إِلَّا رَسُوْلٌ

مَا أَمْرُ السَّاعَةِ إِلَّا كَلَمْحِ الْبَصَرِ أَوْ هُوَ أَقْرَبُ   مَا أَنْتَ عَلَيْهِمْ

بِوَكِيْلٍ   مَا صَاحِبُكُمْ بِمَجْنُوْنٍ   مَا هُوَ عَلَى الْغَيْبِ بِضَنِيْنٍ

مَا هُوَ بِقَوْلِ شَيْطَانٍ رَجِيْمٍ   مَا أَنَا عَلَيْكُمْ بِحَفِيْظٍ   مَا النَّصْرُ

إِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ إِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ   مَا لَهُمْ مِنَ اللّٰهِ مِنْ

عَاصِمٍ   مَا مِنْ دَابَّةٍ فِي الْأَرْضِ إِلَّا عَلَى اللّٰهِ رِزْقُهَا   مَا لَهُمْ

بِذٰلِكَ مِنْ عِلْمٍ إِنْ هُمْ إِلَّا يَخْرُصُوْنَ   مَا هٰذِهِ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا إِلَّا

لَهْوٌ وَلَعِبٌ ۔ وَإِنَّ الدَّارَ الْآخِرَةَ لَهِيَ الْحَيَوَانُ   مَا مِنْ إِلٰهٍ إِلَّا اللّٰهُ

الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ   وَمَا ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ بِعَزِيْزٍ   وَمَا مِنَّا إِلَّا لَهُ مَقَامٌ

مَعْلُوْمٌ   لَا رَجُلٌ غَافِلًا عَنْكَ   لَا أَمَةٌ غَائِبَةً   لَا شَيْءٌ غَائِبًا

عَنِّيْ   لَا عَبْدٌ هَارِبًا   لَا رَجُلٌ غَائِبًا   لَا شَيْءٌ لَدَيَّ

# ترجمہ کرو

میں کسی پر ظلم کرنے والا نہیں ہوں۔
قیامت کا وقت پلک جھپکاتے یا اس سے بھی زیادہ قریب ہے۔
تمہارا رسول دیوانہ نہیں ہے
اسلام شیطان مردود کا قول نہیں ہے
مدد اسی کے پاس سے ہے۔
دنیا میں جو کوئی ہے اس کا رزق خدا کے ذمہ ہے۔
اللہ قدرت والا حکمت والا ہے
دنیاوی زندگی لہو ولعب ہے۔
یکتا۔ غالب۔ خدا کے سوا کوئی عبادت کے قابل نہیں۔
کوئی مرد غیر حاضر نہیں ہے
تم سے کوئی ڈرانے والا نہیں ہے

محمد صلی اللہ علیہ وسلم ایک رسول ہی تھے
تم ان پر گواہ نہیں ہو
میں حق بات پر بخیل نہیں ہوں
میں تمہارا وکیل نہیں ہوں
کافروں کو خدا سے بچانے والا کوئی نہیں۔
کافروں کو اسلام کے متعلق کچھ معلوم نہیں۔
وہ صرف اٹکل کرتے ہیں
صرف اخروی زندگی زندگی ہے۔
یہ خدا کے نزدیک کچھ مشکل نہیں
تم سے کوئی غافل نہیں ہے۔
کوئی غلام بھاگنے والا نہیں ہے۔
میرے پاس کوئی چیز نہیں ہے۔

# الدرجة العاشرة

## لائے نفی جنس

---

| | | |
|---|---|---|
| قَيُّوْمٌ - واجب الوجود | قَرِيْنٌ - ساتھی | عَدْوٰی - چھوت چھات |
| اِنْجَازٌ - وفاء عہد | طِيَرَةٌ - بدشگونی | مَرْبُوْطٌ - مشروط |
| اِكْرَاهٌ - زبردستی | دَيْنٌ - قرض | مَبْسُوْطٌ - لمبے چوڑے |
| ضِدٌّ - مخالف | نِدٌّ - مثل | |

---

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ   لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ
اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ   هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ، لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ
لَا اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ   لَا عَدْوٰى وَلَا طِيَرَةَ   اِنَّنِيْ اَنَا اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا
اَنَا فَاعْبُدْنِيْ   اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ، لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ   شَهِدَ اللّٰهُ
اَنَّهٗ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ   لَا خَيْرَ فِيْ وَعْدٍ مَّبْسُوْطٍ وَّاِنْجَازٍ مَّرْبُوْطٍ
لَا نِدَّ لَهٗ وَلَا ضِدَّ   لَا مَالَ لَهُمْ وَلَا اَوْلَادَ   لَا رَاحَةَ مَعَ الْحَسَ
لَا قَرِيْنَ كَحُسْنِ الْخُلُقِ   لَا فَقْرَ اَشَدُّ مِنَ الْجَهْلِ   لَا كَرَامَةَ
لِكَاذِبٍ   لَا عِلْمَ لِيْ بِهٖ   لَا سَبِيْلَ اِلَى الْمَعْرِفَةِ   لَا رَجُلَ فِي الدَّارِ
وَلَا امْرَاَةٌ   لَا اَخَ لِيْ وَلَا اُخْتٌ   لَا اَبَ لَهَا وَلَا اُمٌّ   لَا اِبْنَ
لَهٗ وَلَا بِنْتٌ   لَا دِرْهَمَ لَهَا وَلَا دِيْنَارٌ   لَا عَبْدٌ غَائِبٌ وَلَا اَمَ

لا دین لہٗ علینا     لا راحۃ لی ولا قرار

## ترجمہ کرو

خدا کے سوا کوئی عبادت کے قابل نہیں
خدا کی ذات ہی زندہ اور قادر ہے
اسلام میں نہ چھوت ہے نہ بدفالی
لمبے چوڑے وعدے اور وفا نہ کرنے میں
کوئی بھلائی نہیں۔
نہ میری اولاد ہے نہ میرے پاس مال ہے
علم سے اچھی کوئی دولت نہیں
جاہل کو کسی قسم کی راحت نہیں
جھوٹے کی کوئی عزت نہیں۔
دوزخ سے بچنے کی کوئی صورت نہیں
نہ اس کا کوئی دوست ہے نہ بھائی
نہ میرے پاس روپیہ ہے نہ پیسہ
ہمارا ان پر کوئی قرض نہیں

بیشک محمد اللہ کے رسول اور بندے ہیں
کسی پر دین کے بارے میں کوئی جبر نہیں
بیشک صرف وہی خدا ہے اس کے سوا
کوئی عبادت کا مستحق نہیں۔
خدا کا نہ کوئی ہمسر ہے نہ مخالف۔
حاسد کو کوئی راحت نہیں ہے۔
اچھے اخلاق سے بہتر کوئی ساتھی نہیں
انہیں ہم سے متعلق کوئی علم نہیں
سچے سے زیادہ کوئی عزت والا نہیں
گھر میں نہ کوئی مرد ہے نہ کوئی عورت
نہ اس کی ماں ہے نہ باپ
نہ کوئی مرد غیر حاضر ہے نہ کوئی عورت
نہ اسے آرام ہے نہ قرار

# الدرجة الحادية العشرة

إِيَابٌ - واپسی　خَزَائِنُ - خَزِيْنَةٌ - خزانہ　اُخَرُ - دوسرا

ذَمٌّ - برا ہونا　مَصِيْرٌ - واپسی　خَذَلَانٌ - بے یار و مددگار ہونا

اَعْيُنٌ - عَيْنٌ - آنکھ　تَضَرُّعٌ - عاجزی　خِيْفَةٌ - خوف

جَهْرٌ - زور سے آواز کرنا　غُدُوٌّ - صبح　اٰصَالٌ - اَصِيْلٌ - شام

نَصْبٌ - کھڑا ہونا　سَطْحٌ - بچھانا

---

اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ حَفِیْظٌ　اِنَّکَ جَامِعُ النَّاسِ لِیَوْمٍ لَّا رَیْبَ فِیْهِ

اِنَّ اِلَیْنَا اِیَابَهُمْ　اِنَّ عَلَیْنَا حِسَابَهُمْ　اِنْ مِّنْ شَیْءٍ اِلَّا عِنْدَنَا خَزَائِنُهٗ

هَلْ جَزَاءُ الْاِحْسَانِ اِلَّا الْاِحْسَانُ؟　لَا تَجْعَلْ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ فَتَقْعُدَ

مَذْمُوْمًا مَّخْذُوْلًا　فَاذْکُرُوْنِیْ اَذْکُرْکُمْ وَاشْکُرُوْا لِیْ وَلَا تَکْفُرُوْنِ

اَللّٰهُ رَبُّنَا وَرَبُّکُمْ لَنَا اَعْمَالُنَا وَلَکُمْ اَعْمَالُکُمْ لَا حُجَّةَ بَیْنَنَا وَبَیْنَکُمْ اَللّٰهُ یَجْمَعُ

بَیْنَنَا وَاِلَیْهِ الْمَصِیْرُ　فَاصْبِرْ لِحُکْمِ رَبِّکَ فَاِنَّکَ بِاَعْیُنِنَا　وَاذْکُرْ رَّبَّکَ فِیْ

نَفْسِکَ تَضَرُّعًا وَّخِیْفَةً وَّدُوْنَ الْجَهْرِ مِنَ الْقَوْلِ بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ

رَاْسُ الْحِکْمَةِ مَخَافَةُ اللّٰهِ　کَلَامُ اللّٰهِ دَوَاءُ الْقَلْبِ　اَلْاِنْتِقَامُ عَدْلٌ

وَالتَّجَاوُزُ فَضْلٌ　لَیْتَ زَیْدًا رَاجِعٌ　اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ

یُسْرًا　اَفَلَا یَنْظُرُوْنَ اِلَی الْاِبِلِ کَیْفَ خُلِقَتْ وَاِلَی السَّمَاءِ کَیْفَ رُفِعَتْ

وَاِلَی الْجِبَالِ کَیْفَ نُصِبَتْ وَاِلَی الْاَرْضِ کَیْفَ سُطِحَتْ　مَا مَحْمُوْدٌ بِذَاهِبٍ

مَا خَالِدٌ صَدِيقًا مُخْلِصًا لَا رَجُلٌ غَافِلًا عَنْكَ ۔ مَا هِنْدٌ اُخْتَ زَيْدٍ
لَا شَيْءٌ غَائِبٌ عَنِّي لَا عَبْدٌ هَارِبًا لَا شَيْءَ حَاصِلٌ لَهُ لَا صَدِيقٌ
مُخْلِصًا مَا هِيَ بِنْتِي مَا عَلِيٌّ اِبْنَ حَامِدٍ

## ترجمہ کرو

بیشک میرا خدا اسپر قادر ہے
تو ہی لوگوں کا جمع کرنے والا ہی
خدا کے پاس ہر چیز کے خزانے ہیں
خدا کے پاس ہماری واپسی ہوگی اور اسی کے
پاس ہمارا حساب ہوگا۔
خدا کو یاد کرو وہ تمہیں یاد کرے گا۔
صبر کرو خدا ہم کو دیکھتا ہے
خدا کا خوف حکمت کی جڑ ہے
سختی کے ساتھ نرمی اور نرمی کے ساتھ تنگی ہی
اونٹ کو دیکھو کس طرح پیدا کیا گیا ہے
محمود آنے والا نہیں ہی
کوئی آدمی مجھ سے دور نہیں ہی
محمود خالد کا لڑکا نہیں ہے

وہ اس پر محافظ ہے۔
قیامت کے دن میں کوئی شک نہیں ہی
کیا احسان کا بدلہ احسان کے سوا ہی؟
خدا کے سوا کسی اور کو معبود نہ بناؤ
خدا کا شکر کرو وہ تمہیں زیادہ دیگا
خدا کو صبح و شام عاجزی سے یاد کرو
قلب کی دوا اللہ کا ذکر ہے
بدلہ لینا عدل ہے اور معاف کرنا فضل ہے
بکر سچا دوست نہیں ہی
ہندہ بکر کی ماں نہیں ہے
کوئی لونڈی موجود نہیں ہے
اس کا کوئی دوست نہیں ہی

# الدرجة الثانية عشرة

## مضاعف

### مفعول مطلق

| | | |
|---|---|---|
| صَبٌّ - گرانا - برسانا | حُلُولٌ - اترنا | تُرَاثٌ - ورثہ |
| شَقٌّ - پھاڑنا | بَوَارٌ - ہلاکی | جَمٌّ - شدید |
| سَوْطٌ - نوع | فَتٌّ - ٹکڑے ٹکڑے کرنا | مَوَازِيْنُ - وزن |
| مِرْصَادٌ - کمینگاہ | حَتٌّ - اکھاڑ دینا | اُمٌّ - ٹھکانا |
| هَمٌّ - قصد کرنا | ضَلَالَةٌ - گمراہ ہونا | هَاوِيَةٌ - دوزخ |
| بَسْطٌ - پھیلانا | اَخْذٌ - پکڑنا | مَنٌّ - احسان جتانا |
| كَفٌّ - روکنا | قَرَارٌ - ٹھنڈا ہونا | نَبَاءٌ - خبر |

---

إِنَّا صَبَبْنَا الْمَاءَ صَبًّا ثُمَّ شَقَقْنَا الْاَرْضَ شَقًّا فَتَّهُمُ اللهُ فَتًّا وَحَتَّهُمُ
اللهُ حَتًّا إِنَّ رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ بِمَنْ ضَلَّ عَنْ سَبِيلِهِ قَدْ ضَلَّ ضَلَالًا
بَعِيدًا فَاَخَذْنَاهُمْ اَخْذَ عَزِيزٍ مُقْتَدِرٍ جَلَّ جَلَالُهُ وَعَمَّ نَوَالُهُ
إِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُبِينًا قَرَّ اللهُ عَيْنَكَ اَخَذَهُمْ اَخْذَ الرَّابِيَةِ
عَزَّ مَنْ قَنِعَ وَذَلَّ مَنْ طَمِعَ نَحْنُ نَقُصُّ عَلَيْكَ اَحْسَنَ الْقَصَصِ
بَلَغَ زَيْدٌ مَبْلَغًا مَرَرْتُ بِزَيْدٍ حَلُّوا دَارَ الْبَوَارِ اَمَّا مَنْ
خَفَّتْ مَوَازِيْنُهُ فَاُمُّهُ هَاوِيَةٌ لَا تَمُنُّوا بَلِ اللهُ يَمُنُّ عَلَيْكُمْ

فِرُّوْا مِنَ الْمَجْذُوْمِ كَمَا تَفِرُّ مِنَ الْأَسَدِ   نَحْنُ نَقُصُّ عَلَيْكَ نَبَأَهُمْ بِالْحَقِّ
الدَّالُّ عَلَى الْخَيْرِ كَفَاعِلِهِ   وَالدَّالُّ عَلَى الشَّرِّ كَفَاعِلِهِ   الْجَنَّةُ لِلْأَبْرَارِ
وَالنَّارُ لِلْفُجَّارِ   تَأْكُلُوْنَ التُّرَاثَ أَكْلًا لَمًّا وَتُحِبُّوْنَ الْمَالَ حُبًّا جَمًّا   قَدْ ضَلَّ
ضَلَالًا بَعِيْدًا   فَصَبَّ عَلَيْهِمْ رَبُّكَ سَوْطَ عَذَابٍ إِنَّ رَبَّكَ لَبِالْمِرْصَادِ
اُذْكُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ إِذْ هَمَّ قَوْمٌ أَنْ يَّبْسُطُوْا إِلَيْكُمْ أَيْدِيَهُمْ فَكَفَّ
أَيْدِيَهُمْ عَنْكُمْ۔

## ترجمہ کرو

خدا نے خوب پانی برسایا اور اس سے خوب زمین شق ہوئی   خدا انہیں برباد کرے اور انکی
شوکت نہ توڑے   خدا گمراہوں کو خوب جاننے والا ہے   وہ لوگ سخت گمراہ ہو گئے
اللہ نے ان کو خوب گرفت کیا   اس کی قدرت بڑی ہے اور اس کی بخشش عام ہے
انہوں نے دروازہ اچھی طرح کھول دیا   خدا اسکی آنکھ ٹھنڈی کرے   وہ لوگ بری
طرح گرفتار ہوئے   قانع عزت والا اور طامع ذلیل ہوتا ہے   انہوں نے اسے بہت
اچھا قصہ سنایا   ہم نے بڑا مرتبہ پایا   ہم خالد کے پاس سے گذرے   وہ ایک
عورت ہلاکی کی جگہ اتری   جس کا وزن ہلکا ہوگا اسکی جگہ دوزخ ہے   احسان
نہ جتاؤ بلکہ شکر کرو   جذامی سے اس طرح بھاگو جیسے شیر سے   ہم تمہیں ان کا
قصہ ٹھیک ٹھیک سناتے ہیں   نیک بات بتانیوالا ایسا ہی ہے جیسے کرنیوالا   اور
بری بات بتانے والا ایسا ہے جیسے کرنیوالا   زید نے مجھے مسجد کا راستہ بتایا   نکتہ موجود
کے لیے ہو نہ غیر موجود کے لئے   میراث خوب لقمہ تر سمجھکر کھاتے ہیں   تم نے سخت
غلطی کی   انہوں نے بھاگنے کا ارادہ کیا   اپنا ہاتھ ان سے روکو

# الدرجة الثالثة عشر

## نمونہ

## مفعول فیہ

قِرَاءَةٌ - پڑھنا    سُيُوْفٌ - سَيْفٌ - تلوار    سُؤَالٌ - مانگنا

سِنَةٌ - اونگھ    السَّاعَةُ - قیامت    نَوْمٌ - نیند

ذَنْبٌ - گناہ    اَنْكَالٌ - عذاب    عَتِيْدٌ - حاضر

رَقِيْبٌ - محافظ    رَجْفٌ - زلزلہ ہونا    ظِلَالٌ - ظِلٌّ - سایہ

وَجْفٌ - ڈرنا

---

اِقْرَأْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ    يَسْئَلُ اَيَّانَ يَوْمُ الدِّيْنِ    يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ
السَّاعَةِ اَيَّانَ مُرْسٰهَا    يَوْمَ لَا يُسْئَلُ عَنْ ذَنْبِهٖ اِنْسٌ وَّلَا جَانٌّ    وَاللّٰهُ
مِنْ وَّرَائِهِمْ مُّحِيْطٌ    مَا يَلْفِظُ مِنْ قَوْلٍ اِلَّا لَدَيْهِ رَقِيْبٌ عَتِيْدٌ    يَوْمَ
لَا تَمْلِكُ نَفْسٌ لِّنَفْسٍ شَيْئًا    يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ يُرْزَقُوْنَ فِيْهَا بِغَيْرِ حِسَابٍ
تِلْكَ اِذًا قِسْمَةٌ ضِيْزٰى    وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ
اَلْعَدْلُ عِنْدَ كِرَامِ النَّاسِ مَقْبُوْلٌ    كُلَّ يَوْمٍ هُوَ فِيْ شَانٍ    اَلْجَنَّةُ تَحْتَ
اَقْدَامِ اُمَّهَاتِكُمْ    وَيَحْمِلُ عَرْشَ رَبِّكَ فَوْقَهُمْ يَوْمَئِذٍ ثَمَانِيَةٌ    اَللّٰهُ
اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ    اَوْلِيَائِيْ تَحْتَ قَبَائِيْ لَا يَعْرِفُهُمْ غَيْرِيْ
اٰدَمُ وَمَنْ دُوْنَهٗ تَحْتَ لِوَائِيْ    اَلْجَنَّةُ تَحْتَ ظِلَالِ السُّيُوْفِ    وَلَلْاٰخِرَةُ

سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ    اِنَّ الدُّنْيَا اَنَّكَا لَاَوْحٰى لَهَا يَوْمَ تَرْجُفُ الرَّاجِفَةُ تَتْبَعُهَا الرَّادِفَةُ
قُلُوْبٌ يَّوْمَئِذٍ وَّاجِفَةٌ اَبْصَارُهَا خَاشِعَةٌ    فَاَخَذْنَاهُمْ اَخْذَ عَزِيْزٍ
مُّقْتَدِرٍ    يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الرُّوْحِ    لَا تَيْئَسُوْا مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ    اَمَرَ
اللّٰهُ اَنْ لَّا نَعْبُدَ اِلَّا اِيَّاهُ۔

## ترجمہ کرو

خدا کا نام لے کر پڑھو
لوگ پوچھتے ہیں کہ قیامت کا وقت کب ہے
خدا ہمارے پیچھے سے حاوی ہے
قیامت کے روز کوئی کسی بات کا مالک نہ ہوگا
ان کو وہاں بے حساب نعمتیں ملیں گی
خدا اپنے بندوں پر غالب ہے
نیک لوگ عذر قبول کرتے ہیں
جنت ماں کی رضامندی سے حاصل ہوتی ہے
اللہ رسول کی حالت سے بہت واقف ہے
قیامت کو سب لوگ رسول اللہ صلعم کے ماتحت ہونگے
خدا کو نہ نیند آتی ہے نہ اونگھ
قیامت کے روز بہت سے قلوب خوف زدہ ہونگے
خدا کے سوا کسی کی عبادت نہ کرو
چور خوب پکڑا گیا

تم جانتے ہو قیامت کب ہوگی؟
قیامت کو کسی سے درگذر نہ ہوگی
ہم کوئی لفظ زبان سے نہیں نکالتے مگر محافظ سنتا ہے
نیک لوگ جنت میں داخل ہونگے
یہ تو بڑی ناانصافی کی تقسیم ہے
خدا مہربان اور واقف ہے
ہر روز اس کی عجیب حالت ہے
خدا کا عرش آٹھ فرشتے اٹھائے ہوئے ہیں
خدا کے دوستوں کو خدا کے سوا کوئی نہیں جانتا
تلوار ہی سے جنت مل سکیگی
کفار کے لئے خدا کے یہاں دوزخ ہے
تم جانتے ہو روح کیا چیز ہے
اللہ کی مہربانی سے مایوسی نہ چاہئے
ہمارے پاس اس کا اجر ہے

# الدرجة الرابعة عشر

جَاهِلِيَّةٌ - حالت کفر    غَضَبٌ - غصہ    سَلٌّ - تلوار کھینچنا

سَتْرٌ - چھپانا    بَغْيٌ - بغاوت    دَيْنٌ - قرض

بِضَاعَةٌ - پونجی    سُوْءٌ - برا آدمی    رِفْقٌ - نرمی - نرمی کرنا

مُزْجَاةٌ - حقیر    عَيْنٌ - صورت    رُهْبَانِيَّةٌ - ترک دنیا جوگ

عَهْدٌ - وعدہ - بات    ضُرٌّ - تکلیف

---

اِنَّ اللّٰهَ يَأْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ    يَسْئَلُهُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

وَاُمِرْتُ لِاَعْدِلَ بَيْنَكُمْ    تَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ    مَنْ

سَلَّ سَيْفَ الْبَغْيِ قُتِلَ بِهٖ    رُدَّتْ بِضَاعَتُنَا اِلَيْنَا    مَنْ طَلَبَ

شَيْئًا وَجَدَّ وَجَدَ    لَا رُهْبَانِيَّةَ فِي الْاِسْلَامِ    عَيْنُهٗ فِرَارُهٗ    اَلْفِرَارُ

فِي وَقْتِهٖ ظَفَرٌ    مَسَّنَا وَاَهْلَنَا الضُّرُّ    اَوَّلُ الْغَضَبِ جُنُوْنٌ وَّاٰخِرُهٗ نَدَمٌ

لَا مَالَ لِمَنْ لَّا رِفْقَ لَهٗ    اِلَيْهِ يُرَدُّ عِلْمُ السَّاعَةِ    حُرِمَ الْوَفَاءُ لِمَنْ لَّا

اَصْلَ لَهٗ    اَلْكَرِيْمُ حُرٌّ وَّاِنْ مَسَّهُ الضُّرُّ    لَا دِيْنَ لِمَنْ لَّا عَهْدَ لَهٗ

حُبُّ الْوَطَنِ مِنَ الْاِيْمَانِ    اَلْمُسْلِمُ مَنْ سَلِمَ الْمُسْلِمُوْنَ مِنْ لِّسَانِهٖ وَيَدِهٖ

لَا اِيْمَانَ لِمَنْ لَّا اَمَانَةَ لَهٗ    لَنْ يَّهْلِكَ امْرُءٌ عَرَفَ قَدْرَهٗ    خَيْرُ الْاَصْحَابِ

مَنْ دَلَّكَ عَلَى الْخَيْرِ    اُسْتُرْ مَا سَتَرَ اللّٰهُ    اَدَاءُ الدَّيْنِ مِنَ الدِّيْنِ

حَرَكَاتُ الْعُيُوْنِ تَدُلُّ عَلٰى مَا فِي الْقُلُوْبِ    وَضْعُ الْاِحْسَانِ فِي غَيْرِ مَوْضِعِهٖ

ظُلْمٌ وَحْدَةُ الْمَرْءِ خَيْرٌ مِنْ جَلِيْسِ السُّوْءِ فَفِرُّوا إِلَى اللّٰهِ إِنِّي لَكُمْ مِنْهُ نَذِيْرٌ مُبِيْنٌ۔

## ترجمہ کرو

عدل و انصاف کا حکم دو

ہم کو عدل و انصاف کا حکم کیا گیا ہے

بغاوت کی سزا قتل ہے

تلاش کرو اور کوشش کرو تو پاؤ گے

اُس کی صورت سوال ہے

وہ اور اُن کے اہل و عیال تکالیف میں ہیں

اُس سے بڑھ کر کوئی محتاج نہیں جس کے پاس نرمی نہیں ہے۔

کم اصل سے وفا نہیں

جو وعدہ کا پورا نہیں وہ بے دین ہے

مسلمان وہی ہے جس سے کسی کو تکلیف نہ پہنچے۔

اپنی قدر پہچانو کبھی خراب نہ ہو گے

لوگوں کا عیب چھپاؤ خدا تمہارا عیب چھپائے گا۔

بری صحبت سے اکیلا رہنا اچھا ہے

آسمان و زمین کو کس نے پیدا کیا

انہوں نے خلاف واقعہ بات کا خدا کے متعلق گمان کیا۔

ہماری پونجی ہم کو واپس کر دو

اسلام جنگی پناہ نہیں سکھاتا

بھاگنے کے وقت بھاگنا ہی کامیابی ہے

غصہ کا آغاز جنون اور انجام پشیمانی ہوتی ہے

قیامت کا علم خدا ہی کو ہے

شریف ہر وقت شریف ہے

وطن کی محبت ایمان کی علامت ہے

بددیانت بے ایمان ہے

دوست وہ ہے جو نیک بات بتلائے

قرض ادا کرنا دین کی علامت ہے

نالائق کے ساتھ احسان کرنا لائقوں پر ظلم کرنا ہے۔

# الدرجة الخامسة عشر

| | | |
|---|---|---|
| حَسَبٌ - ذاتی شرافت | تَجَارِبُ - تَجْرِبَةٌ | حَفِيظَةٌ - غصہ |
| نَسَبٌ - ذات پات | حِرْفَةٌ - صنعت | اِقْتِدَارٌ - غلبہ |
| كَنْزٌ - خَزِينَةٌ - خزانہ | نَجْوَىٰ - جلسہ کانفرنس | مَيْسِرٌ - جوا |
| حَنٌّ - اشتیاق | عَفْوٌ - ضرورت سے فاضل چیز | مَعَادٌ - واپسی - انجام |
| جَنَابٌ - گھر | عُقُوبَةٌ - سزا دینا | عَزَائِمُ - بہتر - اعلیٰ |
| غَابٌ - شیر کی جھاڑی | خَسْفٌ - دھنس جانا | نَكَالٌ - عذاب |

---

وَأْمُرْ أَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ سَلْ عَنْ حَسَبِ الرَّجُلِ وَلَا تَسْئَلْ عَنْ نَسَبِهٖ
الْعَفْوُ عِنْدَ الْاِقْتِدَارِ مِنَ الْاِقْتِدَارِ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ اَمَرَ اَلَّا تَعْبُدُوْا
اِلَّا اِيَّاهُ يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الشَّهْرِ الْحَرَامِ قِتَالٍ فِيْهِ يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْخَمْرِ
وَالْمَيْسِرِ اِنَّ الَّذِيْ فَرَضَ عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ لَرَادُّكَ اِلٰى مَعَادٍ خَيْرُ
النَّاسِ مَنْ يَّنْفَعُ النَّاسَ وَلَمَنْ صَبَرَ وَغَفَرَ اِنَّ ذٰلِكَ لَمِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ
نَدَامَتُكَ عَلَى الْعَفْوِ خَيْرٌ مِّنْ نَّدَامَتِكَ عَلَى الْعُقُوْبَةِ طُوْلُ التَّجَارِبِ زِيَادَةٌ
فِي الْعَقْلِ فَخْرُ الْمَرْءِ بِفَضْلِهٖ اَوْلٰى مِنْ فَخْرِهٖ بِاَصْلِهٖ حِرْفَةُ الْمَرْءِ كَنْزٌ
يَحِنُّ الْكَرِيْمُ اِلٰى جَنَابِهٖ كَمَا يَحِنُّ الْاَسَدُ اِلٰى غَابِهٖ اَفَاَمِنْتُمْ اَنْ يَّخْسِفَ
بِكُمْ جَانِبَ الْبَرِّ اَوْلَى النَّاسِ بِالْعَفْوِ اَقْدَرُهُمْ عَلَى الْعُقُوْبَةِ
اَحَبُّ الْاُمُوْرِ اِلَى اللّٰهِ الْعَفْوُ عِنْدَ الْقُدْرَةِ وَالْحِلْمُ عِنْدَ الْغَضَبِ

إِنَّ لِلْعُدُوِّ تُذْهِبُ الْحَفِيظَةَ خُذِ الْعَفْوَ وَأْمُرْ بِالْعُرْفِ قَدْ تَكْسُدُ الْيَوَاقِيتُ فِي بَعْضِ الْمَوَاقِيتِ فَأَخَذَهُ اللهُ نَكَالَ الْآخِرَةِ وَالْأُولَىٰ لَا خَيْرَ فِي كَثِيرٍ مِّن نَّجْوَاهُمْ إِلَّا مَنْ أَمَرَ بِصَدَقَةٍ أَوْ مَعْرُوفٍ أَوْ إِصْلَاحٍ بَيْنَ النَّاسِ۔

## ترجمہ کرو

اپنے لوگوں کو نیکی کی ہدایت کرو کسی کی ذات پات سے بحث نہ کرو اُس کے کاموں کو دیکھو غلبہ کے وقت معاف کرنا شرافت کی علامت ہے خدا کو سب قدرت ہے عبادت کرو تو صرف خدا کی مکہ میں لڑائی کی ممانعت ہے شراب پینا جوا کھیلنا حرام ہے سب سے اچھا وہ آدمی ہے جس سے لوگوں کو فائدہ پہونچے معاف کر کے پشیمان ہونا سزا دے کر پشیمان ہونے سے اچھا ہے تجربے سے عقل زیادہ ہوتی ہے ذاتی فضیلت پر فخر کرنا باپ دادا پر فخر کرنے سے اچھا ہے انسان کا پیشہ اُس کے لئے خزانہ ہے شریف آدمی اپنے گھر کی طرف ایسے ہی متوجہ ہوتا ہے جیسے شیر اپنی جھاڑی کی طرف زمین دہنس جانے سے مطمئن نہ ہو جاؤ لوگوں کو معاف کرو سب سے افضل بنوگے غلبہ شریف آدمی کے غصّہ کو دور کر دیتا ہے جو چیز ضرورت سے فاضل ہو وہ لو کبھی کھرا بھی کھوٹا ہو جاتا ہے خدا کسی کو دُنیا و آخرت کا نکال نہ بنائے قومی اصلاح کی مجالس خیر المجالس ہیں حکم کرو تو صلاح و تقوے کا سب سے زیادہ پسند خدا کو پرہیزگاری ہے وطن کی محبت شرافت کی نشانی ہے

# الدرجة السادسة عشر

تَقْوِيْمٌ - حالت   اَنْعَامٌ - نَعَمٌ - چوپائے   نَجِيْبٌ - نسلی اونٹ

دِفْءٌ - سردی بچنے کا سامان   عَطَنٌ - اونٹ کے بندھنے کی جگہ   سَهْمٌ - تیر

وَرَعٌ - پاکبازی   قَرَضٌ - کاٹنا   بِشْرٌ - صورت

نَوْرٌ - کلی

---

لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِي اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ   اَلصَّنَاعَةُ فِي الْكَفِّ اَمَانٌ مِّنَ الْفَقْرِ   اِرْحَمُوْا مَنْ فِي الْاَرْضِ يَرْحَمْكُمْ مَنْ فِي السَّمَاءِ   اَلرِّفْقُ رَأْسُ الْحِكْمَةِ   يَحِنُّ اللَّبِيْبُ اِلٰى وَطَنِهٖ كَمَا يَحِنُّ النَّجِيْبُ اِلٰى عَطَنِهٖ   اَلْحَرَكَةُ بَرَكَةٌ وَّالتَّوَانِيْ هَلَكَةٌ وَّالْكَسَلُ شُؤْمٌ   مَنْ كَثُرَ كَلَامُهٗ كَثُرَ خَطَاؤُهٗ مَنْ كَثُرَ خَطَاؤُهٗ قَلَّ حَيَاؤُهٗ   مَنْ قَلَّ حَيَاؤُهٗ قَلَّ وَرَعُهٗ   اِصْنَعْ بِنَا مَا اَنْتَ اَهْلُهٗ وَلَا تَصْنَعْ بِنَا مَا نَحْنُ اَهْلُهٗ   اَلْبِشْرُ دَالٌّ عَلَى السَّخَاءِ كَمَا يَدُلُّ النَّوْرُ عَلَى الثَّمَرِ   وَدَّتْ طَائِفَةٌ مِّنْ اَهْلِ الْكِتَابِ لَوْ يَرُدُّوْنَكُمْ مِّنْ بَعْدِ اِيْمَانِكُمْ كُفَّارًا حَسَدًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ   شَرَافَةُ الْاِنْسَانِ بِالْعِلْمِ وَالْاَدَبِ لَا بِالْمَالِ وَالشَّرَفِ   اِنَّ اللّٰهَ جَمِيْلٌ وَّيُحِبُّ الْجَمَالَ   شَهَادَاتُ الْفِعَالِ اَعْدَلُ مِنْ شَهَادَاتِ الرِّجَالِ   وَالْاَنْعَامَ خَلَقَهَا لَكُمْ فِيْهَا دِفْءٌ وَّمَنَافِعُ وَمِنْهَا تَاْكُلُوْنَ   لِسَانُكَ سَيْفٌ قَاطِعٌ بِيَدِ اَبِيْكَ وَكَلَامُكَ سَهْمٌ نَافِذٌ يَرْجِعُ اِلَيْكَ   اَلْغِيْبَةُ

أَشَدُّ مِنَ الزِّنَا وَمِنْ شُرْبِ الْخَمْرِ    إِنَّهُ لَيُقْرَضُ لِسَانُ صَاحِبِ الْغِيبَةِ۔

## ترجمہ کرو

خدا نے انسان کو بہترین صورت پر پیدا کیا    ہاتھ میں ہنر محتاجی کی ڈھال ہے
جو لوگوں پر رحم کرتے ہیں خدا اُن پر رحم کرتا ہے    لوگوں کے ساتھ نرمی کرنا علم کی
جڑ ہے    جیسے اونٹ اپنی جگہ کا اشتاق ہوتا ہے ایسے ہی عقلمند آدمی    حرکت
میں برکت سستی میں تباہی اور کاہلی تو پوری نحوست ہے    بکواسی آدمی سے
بہت غلطیاں ہوتی ہیں اور جس سے غلطیاں بہت ہوتی ہیں اُس کو شرم نہیں ہوتی
لوگوں کے ساتھ ایسا سلوک کیا کرو جیسے وہ ہوں    انسان کا چہرہ اُس کی حالت جتا
دیتا ہے    حاسد چاہتے ہیں کہ تم ویسے ہی ہو جاؤ جیسے تھے    مال و دولت سے
آدمی شریف نہیں ہوتا علم و ادب سے ہوتا ہے    انسان کے اعمال انسان کے
لئے گواہ ہیں    خدا نے جانور ہمارے فائدے کے لئے بنائے ہیں    جانوروں سے
ہمیں بہت فائدے ہوتے ہیں    جانوروں کی اُون سے ہم سردی سے بچتے ہیں
کسی پر سوار ہوتے ہیں کسی کا گوشت کھاتے ہیں    انسان کی زبان تیز تلوار ہے
جس کی ابتدا خود ہی سے ہوتی ہے    ہمیشہ سچ بولو اور اچھی بات زبان سے نکالو
انسان کی بات نہ خطا کرنے والا تیر ہے    بات کا تیر خود لوٹ کر لگتا ہے
کسی کو پیٹھ پیچھے بُرا کہنا زنا اور شراب پینے سے بھی بُرا ہے

# الدرجة السابع عشرة
## شرط وجزا

---

جَنَحُ - میلان
عَثَرَ - واقف ہونا
سِلْمٌ - صلح
لَغْوٌ - بیکار کام
نَقْرٌ - پھونکنا
عَسِيْرٌ - سخت
سَمْحٌ - چشم پوشی کرنا
كِتْمَانٌ - چھپانا
كَلٌّ - تھکنا - بند ہونا
عِصْمَةٌ - محفوظ ہونا

---

اِنْ تَنْصُرُوا اللّٰهَ يَنْصُرْكُمْ ۔ اِنْ جَنَحُوْا لِلسَّلْمِ فَاجْنَحْ لَهَا ۔ وَاِذَا مَرُّوْا بِاللَّغْوِ مَرُّوْا كِرَامًا ۔ وَاِذَا نُقِرَ فِي النَّاقُوْرِ فَذٰلِكَ يَوْمَئِذٍ يَّوْمٌ عَسِيْرٌ ۔ اِنْ يَّسْرِقْ فَقَدْ سَرَقَ اَخٌ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ ۔ لَوْلَا عَلِيٌّ لَهَلَكَ عُمَرُ ۔ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۔ اِذَا مَلَكْتَ فَاسْمَحْ ۔ اِذَا تَمَّ الْعَقْلُ نَقَصَ الْكَلَامُ ۔ وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّيْ فَاِنِّيْ قَرِيْبٌ ۔ لَوْلَا الْعُلَمَاءُ لَهَلَكَ الْاُمَرَاءُ ۔ مَنْ عَرَفَ اللّٰهَ كَلَّ لِسَانُهٗ ۔ لَوْ سَكَتَ الْكَلِيْمُ لَعَلِمَ الْعَجَائِبَ ۔ وَلَوْ سَكَتَ يُوْسُفُ لَعُصِمَ مِنَ النَّوَائِبِ ۔ اِلَّا تَنْصُرُوْهُ فَقَدْ نَصَرَهُ اللّٰهُ ۔ مَنْ قَنَعَ شَبِعَ ۔ اِنْ صَبَرْتَ فَلَكَ الْاَجْرُ الْجَمِيْلُ ۔ اِنْ صَدَقْتَ يَنْفَعْكَ الصِّدْقُ ۔ مَنْ قَنَعَ عَزَّ وَجَلَّ وَمَنْ طَمِعَ صَغُرَ وَذَلَّ ۔ مَنْ قَنَعَ بِمَا

هُوَ فِيهِ قَرَّتْ عَيْنُهُ مَنْ طَلَبَ الْعِزَّ طَلَبَهُ بِالطَّاعَةِ مَنْ طَلَبَ
الْغِنَى طَلَبَهُ بِالْقَنَاعَةِ مَنْ كَتَمَ سِرَّهُ بَلَغَ مُرَادَهُ مَنْ عَذُبَ
لِسَانُهُ كَثُرَ اِخْوَانُهُ اَلْكَرِيْمُ اِذَا عُلِمَ عَفَرَ وَاِذَا عَثَرَ بِسَيِّئَةٍ سَتَرَ
مَنْ تَرَكَ الصَّلٰوةَ مُتَعَمِّدًا فَقَدْ كَفَرَ۔

## ترجمہ کرو

اگر تم لوگوں کی مدد کروگے تو خدا تمہاری مدد کریگا اگر تم صلح کی طرف جھکوگے تو میں بھی جھکونگا
اگر تم بری باتوں کے پاس سے گذرو تو شریفانہ گذرو جس دن صور پھونکا جائیگا
وہ سخت دن ہوگا اگر اُس نے چوری کی ہے تو اس سے پہلے اُس کا بھائی بھی چُرا چکا
ہے اگر تم نہ ہوتے تو وہ ہلاک ہوجاتا جب تعلیم سے فارغ ہولو تو لوگوں کو نصیحت
کرو اگر خدا تمہیں مالک بنائے تو دل سے کام لو جب انسان کی عقل پوری ہوتی
ہے تو اُس کی بات چیت کم ہوتی ہے جب تم سے میری مخلوق پوچھے تو بتاؤ کہ
میں قریب ہوں اگر علما نہ ہوتے تو حکام ہلاک ہوجاتے اگر تم خدا کو پہچان
لوگے تو تمہاری زبان گونگی ہوجائے گی چپ رہو عجائبات معلوم کروگے
اگر تم مظلوم کی مدد نہ کروگے تو خدا اُسکا مددگار ہے قانع سیر ہوتا ہے صبر کا پھل
میٹھا ہے اگر ہم سچ بولیں تو وہ ہمارے لئے مفید ہوگا قانع ہمیشہ معزز و ممتاز ہوتا
ہے لالچی ہمیشہ حقیر و ذلیل ہوتا ہے حالتِ موجودہ پر قناعت کرنے سے دل
ٹھنڈا رہتا ہے عزت اطاعت سے حاصل ہوتی ہے توانگری قناعت سے ملتی ہے
اگر تم اپنا بھید چھپاؤگے تو اپنی مراد پاؤگے اگر تم اپنی زبان میٹھی رکھوگے تو تمہارے بہت سے
دوست ہوجائینگے قصداً نماز کا چھوڑنے والا فاسق ہے شریف آدمی عذر کرنے پر معاف کردیتا ہے

# الدرجۃ الثامن عشرۃ

## حروف جارہ

### باؤ تاؤ کاف الخ

شُعْبَۃٌ - شاخ　　حَشْرٌ - جمع کرنا　　رُبَّ - بعض

لَمْحُ الْبَصَرِ - پلک جھپکنا　　سَلْبٌ - چھیننا　　حَصِیْدٌ - کٹا ہوا

عَطَبٌ - ہلاکت　　مَحِیْصٌ - بچاؤ　　مِشْکٰوۃٌ - روزن سوراخ

رَوْضَۃٌ - باغ　　مَزْبَلَۃٌ - کوڑی　　صَوْلٌ - حملہ

عَصْفٌ - چارہ

---

بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ اِنَّہٗ لَوْ تَعْلَمُوْنَ لَقَسَمٌ عَظِیْمٌ　تَاللّٰہِ اِنَّکَ لَفِیْ
ضَلَالِکَ الْقَدِیْمِ　اَلْحَیَاءُ شُعْبَۃٌ مِّنَ الْاِیْمَانِ　اَدَاءُ الدَّیْنِ مِنَ
الدِّیْنِ　رُبَّ کَلِمَۃٍ سَلَبَتْ نِعْمَۃً　اَلْحِرْمَانُ خَیْرٌ مِّنَ الْاِمْتِنَانِ
اِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ　رُبَّ طَلَبٍ جَرَّ اِلَی الْحَرْبِ　رُبَّ طَمَعٍ اَدّٰی اِلَی
عَطَبٍ　فَوَرَبِّکَ لَنَحْشُرَنَّھُمْ　مَثَلُ نُوْرِہٖ کَمِشْکٰوۃٍ فِیْھَا مِصْبَاحٌ
مَا اَمْرُ السَّاعَۃِ اِلَّا کَلَمْحِ الْبَصَرِ اَوْ ھُوَ اَقْرَبُ　رُبَّ قَوْلٍ اَشَدُّ مِنْ
صَوْلٍ　رُبَّ رَاْسٍ حَصِیْدُ لِسَانٍ　وَالْعَصْرِ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ
لَمْ یَرْجِعْ زَیْدٌ مُنْذُ یَوْمِ الْجُمُعَۃِ　اَکَلْتُ السَّمَکَۃَ حَتّٰی رَاْسِھَا
رُبَّ سُکُوْتٍ اَبْلَغُ مِنَ الْکَلَامِ　سَوَاءٌ عَلَیْنَا اَجَزِعْنَا اَمْ صَبَرْنَا مَالَنَا

مِنْ مُخَيَّصٍ    نِعْمَةُ الْجَاهِلِ كَرَوْضَةٍ عَلَى مَزْبَلَةٍ    ذَهَبَ الْقَوْمُ عَدَا زَيْدٍ    فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَأْكُوْلٍ    مَا رَجَعَ عَلِيٌّ مُنْذُ أُسْبُوْعٍ    اَلْجَهْلُ فِي الْقَلْبِ كَالْأَكَلَةِ فِي الْجَسَدِ    قَامُوْا حَاشَا بَكْرٍ۔

## ترجمہ کرو

خدا کی قسم! اور اگر خیال کرو تو یہ بہت بڑی قسم ہے    خدا کی قسم! وہ اپنی پرانی گمراہی میں مبتلا ہیں    حیا ایمان کا جز ہے    بعضی بات نعمت چھین لیتی ہے    کچھ نہ دینا احسان جتانے سے اچھا ہے    خدا کی قسم! تم یقیناً اعلیٰ اخلاق والے ہو    بعض خواہش لڑائی تک نوبت پہونچا دیتی ہے    بعض لالچ ہلاکت سے قریب ہوتی ہے    خدا کی قسم سب لوگ دوبارہ زندہ کئے جائیں گے    اللہ کا نور سب سے اچھا ہے    قیامت ایسی ہے جیسے آنکھ کی جھپک    بعض بات حملہ سے زیادہ سخت ہوتی ہے    کبھی بات سے سر کٹ جاتے ہیں    لڑکوں کو پیٹا گیا یہاں تک کہ خالد کو بھی    محمود جمعہ سے نہیں آیا    کبھی خاموشی بات کرنے سے زیادہ مؤثر ہوتی ہے    رو یا بیٹھو یا صبر کرو تم کو چھٹکارا نہیں    جاہل کی دولت ایسی ہے جیسے کوڑے پر باغ    سب لوگ سوائے زید کے چلے گئے    حامد جمعہ سے لوٹا نہیں    قلب میں جہالت ایسی ہی جیسے بدن میں آکلہ    ہم سب آئے مگر خالد نہیں آیا۔

# الدرجة التاسع عشرة

مَسٌّ - پہونچا، چھوجانا حَیْفٌ - فساد ضُرٌّ - نقصان، تکلیف

مَوَازِیْنُ - مِیْزَانٌ - وزن أَمْرٌ - جگہ رَقَبَ - لحاظ کرنا

اِلٌّ - قرابت ذِمَّةٌ - عہد کَشْفٌ - دور کرنا

قَرْضٌ - کاٹنا لُؤْمٌ - کمینہ پن

---

اِنْ یَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗ اِلَّا هُوَ لَوْلَا السَّيْفُ لَكَثُرَ الْحَيْفُ

اَمَّا مَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ فَهُوَ فِيْ عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍ وَاَمَّا مَنْ خَفَّتْ

مَوَازِيْنُهٗ فَاُمُّهٗ هَاوِيَةٌ فَمَنْ تَبِعَ هُدَایَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا

هُمْ يَحْزَنُوْنَ مَنْ طَلَبَ شَيْئًا وَجَدَّ وَجَدَ لَوْلَا كِتَابٌ مِّنَ اللّٰهِ سَبَقَ

لَمَسَّكُمْ فِيْمَا اَخَذْتُمْ فِيْهِ عَذَابٌ اَلِيْمٌ اِنْ يَّظْهَرُوْا عَلَيْكُمْ لَا

يَرْقُبُوْا فِيْكُمْ اِلًّا وَّلَا ذِمَّةً فَلَوْلَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ

لَفَسَدَتِ الْاَرْضُ خِيَارُكُمْ فِي الْجَاهِلِيَّةِ خِيَارُكُمْ فِي الْاِسْلَامِ اِذَا

فَقِهُوْا اِذَا مَلَكْتَ عَلٰى عَدُوِّكَ فَاجْعَلِ الْعَفْوَ عَنْهُ شُكْرَ الْقُدْرَةِ

عَلَيْهِ اَلْغِيْبَةُ اَشَدُّ مِنَ الزِّنَا وَمِنْ شُرْبِ الْخَمْرِ اِنَّهٗ لَيُقْرَضُ

لِسَانُ صَاحِبِ الْغِيْبَةِ بِمِقْرَاضٍ مِّنْ نَّارٍ وَالْاَنْعَامَ خَلَقَهَا لَكُمْ فِيْهَا

دِفْءٌ وَّمَنَافِعُ وَمِنْهَا تَاْكُلُوْنَ شَهَادَاتُ الْفِعَالِ اَعْدَلُ مِنْ

شَهَادَاتِ الرِّجَالِ اَفْضَلُ الْجِهَادِ كَلِمَةُ حَقٍّ عِنْدَ سُلْطَانٍ جَائِرٍ

اَلْغَضَبُ عَلٰی مَنْ لَا تَمْلِکُہٗ عَجْزٌ وَعَلٰی مَنْ تَمْلِکُہٗ لُؤْمٌ۔

## ترجمہ کرو

اگر تمہیں خدا کی طرف سے کوئی تکلیف پہونچے تو اُس کا کوئی دور کرنے والا نہ ہوگا اگر تمہیں کوئی تکلیف پہونچے تو صبر کرو تلوار سے عزت حاصل ہوتی ہے اگر تلوار نہ ہوتی تو فتنہ وفساد ہوتا جو لوگ احکام خداوندی کی پیروی کرتے ہیں انکے لئے جنت ہے وہ لوگ رنجیدہ نہ ہونگے اگر اللہ کا وعدہ نہ ہوتا تو تمہیں تمہارے اعمال کی سزا ملتی اگر کفار تمہارے اوپر غالب آجائیں گے تو پھر کچھ پاس ولحاظ نہ کریں گے جو لوگ ابتداءً اچھے ہوتے ہیں وہ ہی آخر میں اچھے ہوتے ہیں جو کوئی دشمن پر غالب ہو تو اُسے چاہئے کہ اُس سے درگذر کو غلبہ کا شکر بنائے ظالم کے سامنے سچ بولنا سب سے بڑی بات ہے جس پر آدمی کو قابو نہ ہو اُس پر غصہ کرنا عجز کی علامت ہے جس پر آدمی غالب ہو اُس پر غصہ کرنا کمینگی ہے کسی پر ناحق بے قصور غصہ نہ کرو غیبت بہت بڑا گناہ ہے غیبت کرنیوالے کی زبان آگ کی قینچیوں سے کاٹی جائے گی جس کی غیبت کرنے کی عادت ہوتی ہے وہ مردہ بھائی کا گوشت کھاتا ہے کسی کو برا نہ کہو برا سنوگے سچے آدمی کی ہر جگہ عزت ہوتی ہے کسی پر غالب ہو تو اُس کے مرتبے کا لحاظ رکھو اگر خدا حفاظت نہ کرتا تو ہم نہس نہس ہو جاتے۔

# الدرجۃ العشرون

## معتل

### مثال

| | | |
|---|---|---|
| وِرَاثَةٌ - مالک ہونا | غُرُوْرٌ - دہوکہ | وَذْرٌ - چھوڑنا |
| اَجْنِحَةٌ جَنَاحٌ - بازو | وَعْظٌ - نصیحت | وَصْلٌ - تعلق قائم کرنا |
| وَدْعٌ - چھوڑنا | وُثُوْقٌ - اعتبار | وَجْدٌ - پانا |
| | زَكِيٌّ - پاک | |

---

إِنَّا نَحْنُ نَرِثُ الْأَرْضَ وَمَنْ عَلَيْهَا وَإِلَيْنَا يُرْجَعُوْنَ    وَمَا يَعِدُهُمُ الشَّيْطَانُ
إِلَّا غُرُوْرًا    لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ    ذَرُوْا ظَاهِرَ الْإِثْمِ وَبَاطِنَهُ    إِنَّ
الْمَلٰئِكَةَ لَتَضَعُ أَجْنِحَتَهَا لِطَالِبِ الْعِلْمِ    عِظِ النَّاسَ بِفِعْلِكَ وَلَا
تَعِظْهُمْ بِقَوْلِكَ    وَالْوَزْنُ يَوْمَئِذٍ الْحَقُّ لِلرَّحْمٰنِ    صِلْ مَنْ قَطَعَكَ
وَاعْفُ عَمَّنْ ظَلَمَكَ    إِذَا شَكَكْتَ فِي شَيْءٍ فَدَعْهُ    رَبِّ إِنِّي وَهَنَ
الْعَظْمُ مِنِّي    وَرِثْنَا الْعُلٰى مِنْ أَسْلَافِنَا    لَنْ تَجِدَ لِسُنَّةِ اللّٰهِ تَبْدِيْلًا
إِنِّي لَا أَثِقُ عَلٰى هٰذِهِ الرِّجَالِ    هٰذِهٖ نَاقَةُ اللّٰهِ لَكُمْ فَذَرُوْهَا تَأْكُلْ
فِي أَرْضِ اللّٰهِ وَلَا تَمَسُّوْهَا بِسُوْءٍ    وَوَهَبْنَا لَهُمْ مِنْ رَحْمَتِنَا وَ
جَعَلْنَا لَهُمْ لِسَانَ صِدْقٍ عَلِيًّا    رَبِّ هَبْ لِي مِنْ لَدُنْكَ ذُرِّيَّةً

